73: سورۃ المزمل

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 73 | سُوْرَةُ الْمُزَّمِّل | مکی | 2 | 20 | 29 | تَبٰرَكَ الَّذِیْ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

آیت نمبر 1 تا 19: یہ سورت مکی ہے اور ابتدائی سورتوں میں سے ہے۔ آیات نمبر 1 تا 19 میں رسول اللہ (ﷺ) کو رات کے وقت نماز میں خوب ٹھہر ٹھہر کر قرآن پڑھنے کی تاکید کی گئی ہے، کہ یہ مستقبل کی ذمہ داریوں کو پورا کرنے میں معاون ثابت ہو گا۔ رسول اللہ (ﷺ) کو کفار کی لایعنی باتوں پر صبر کی تلقین اور کفار کو ان کے رویہ پر تنبیہ کی گئی ہے۔ مشرکین مکہ کو انتباہ کہ فرعون کی طرف ہم نے رسول بھیجا تھا اور اس کی اطاعت نہ کرنے پر عذاب میں گرفتار ہو گیا تھا۔ اگر تم نے اپنا رویہ نہ بدلا تو تمہارے ساتھ بھی وہی معاملہ ہو گا۔

يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۝١ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ۝٢ اے کپڑے میں لپٹنے والے! رات
کو بھی کچھ وقت نماز کے لئے کھڑے رہا کرو نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ۝٣ اَوْ
زِدْ عَلَيْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ۝٤ خواہ نصف رات ہو یا اس سے کچھ کم یا اس
سے کچھ زیادہ اور قرآن کو خوب ٹھہر ٹھہر کر صاف طور سے پڑھا کرو اِنَّا سَنُلْقِيْ
عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا ۝٥ بلاشبہ عنقریب ہم آپ پر ایک بھاری کلام نازل کرنے والے
ہیں اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً وَّ اَقْوَمُ قِيْلًا ۝٦ درحقیقت رات کو کچھ
سونے کے بعد اٹھنا نفس پر قابو پانے کے لیے بہت کارگر اور قرآن ٹھیک پڑھنے کے
لیے بہت موزوں ہے اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيْلًا ۝٧ بے شک دن کے

اوقات میں تو آپ کے لیے بہت سی مصروفیات ہیں وَ اذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَ
تَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ۝٨ سو اپنے رب کے نام کا ذکر کرتے رہیں اور سب سے کٹ کر
اسی کی طرف متوجہ ہو جائیں رَبُّ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۝٩ وہ مشرق و مغرب کا مالک ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں، سو
اسے ہی اپنا کارساز بنا لیجیے وَ اصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَ اهْجُرْهُمْ هَجْرًا
جَمِيْلًا ۝١٠ یہ کفار جو کچھ کہتے ہیں اس پر صبر کیجیے اور خوش اسلوبی کے ساتھ ان سے
کنارہ کشی اختیار کر لیجئے وَ ذَرْنِيْ وَ الْمُكَذِّبِيْنَ اُولِي النَّعْمَةِ وَ مَهِّلْهُمْ
قَلِيْلًا ۝١١ ان جھٹلانے والے خوشحال لوگوں کا معاملہ مجھ پر چھوڑ دیجیے اور انہیں کچھ
دیر مزید اسی حال میں رہنے دیجئے اِنَّ لَدَيْنَآ اَنْكَالًا وَّ جَحِيْمًا ۝١٢ وَّ طَعَامًا ذَا
غُصَّةٍ وَّ عَذَابًا اَلِيْمًا ۝١٣ ہمارے پاس ان کے لیے بھاری بیڑیاں ہیں اور جہنم کی
بھڑکتی ہوئی آگ ہے، مزید یہ کہ حلق میں پھنس جانے والا کھانا اور دردناک عذاب
ہے يَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَ الْجِبَالُ وَ كَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْبًا مَّهِيْلًا ۝١٤
یہ وہ دن ہو گا جب زمین اور پہاڑ لرز اٹھیں گے اور پہاڑ ذرات بن کر ریت کے ٹیلوں
میں بدل جائیں گے۔ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا ۙ شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ
اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ۝١٥ ہم نے تم لوگوں کی طرف اسی طرح ایک رسول
کو گواہ بنا کر بھیجا ہے جس طرح ہم نے فرعون کی طرف ایک رسول بھیجا تھا فَعَصٰى
فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِيْلًا ۝١٦ پھر فرعون نے اس رسول کی

نافرمانی کی تو ہم نے اسے بڑی سختی کے ساتھ پکڑ لیا فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ
يَوْمًا يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيْبًا ﴿١٧﴾ اِۨلسَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ؕ سو اگر تم کفر پر قائم
رہے تو اس دن کے عذاب سے کیسے بچ سکو گے جو بچوں تک کو بوڑھا کر دے گا، جس
دن کی سختی سے آسمان پھٹ جائے گا كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ﴿١٨﴾ یہ اللہ کا وعدہ ہے جو
پورا ہو کر رہے گا اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿١٩﴾
بے شک یہ قرآن سراسر نصیحت ہے، سو جو شخص چاہے اس پر عمل پیرا ہو کر اپنے
رب تک پہنچنے کا راستہ اختیار کر لے رکوع [۱]